ڈاک کے ٹکٹون پر چہرہ کا بنانا ملکہ معظمہ ہی کی سلطنت کا ایجاد تھا۔ ڈاک کے ٹکٹون پر جو پہلی دفعہ چہرہ بنایا گیا۔ اُس مین کبھی تغیر و تبدل نہین ہوا۔ وہ ایک ہی کل تمام سلطنت مین جاری رہا۔ بہت سی کولونیون مین ٹکٹون پر نئے چہرے ملکہ معظمہ کے منقش ہوئے ہین ٭

## یادگارین

تمام روئے زمین پر یوروپ و ایشیا و افریقہ و امریکہ و آسٹریلیا مین حضرت علیا کی جتنی یادگارین بنائی گئی ہین۔ اور ان کے عہد سلطنت مین جتنی نئی چیزین منکشف ہو کر اُنکے نام نامی سے مشرف ہوئی ہین۔ ایسی کسی اور بادشاہ کی کبھی نہین ہوئین۔ افریقہ مین رود نیل کا منبع نیانزہ جو اب تک کسی کو معلوم نہ تھا۔ ان ہی کے عہد ہمایون مین دریافت ہو کر نیانزہ وکٹوریا مشہور ہوا۔ ایک کولونی ہی کا نام وکٹوریا ہے۔ ایک عجیب و غریب پھول اُنکے عہد مین نیا دریافت ہوا۔ جسکے پتے پتیان معرفت گرد گار کا ایک دفتر ہے۔ وہ بھی نام نامی سے موسوم ہے۔ ایک گاڑی نہایت خوشنما آرام کی چار پہیون کی چھتری دار نو ایجاد وکٹوریا کہلاتی ہے۔ بعض رنگ و موسم و صنعت کاریان و جہاز ان ہی کے اسم سامی سے موسوم ہین۔ رفاہ عام کی عمارات جو اُنکی یادگار کے لیے تعمیر ہوئی ہین اُنکا ذکر جا بجا ہم نے اس کتاب مین لکھا ہے۔ وکٹوریا برج اور وکٹوریا انسٹی ٹیوشن ہر مین مشہور ہین۔ اُنکی حیات مین جتنی یادگارین بنی ہین۔ اُنکے مرنیکے بعد بھی اُنسے کچھ کم نہین بنین کلکتہ مین وکٹوریا میموریل ہال ایسی رفیع الشان عمارت تعمیر ہو رہی ہے کہ وہ بھی دنیا کی نامور عمارات مین سے ایک ہوگی ٭

روئے زمین پر تو اُنکی حیات کی یادگارون سے اُنکی وفات کے بعد زیادہ یادگارین بن سکتی ہین۔ مگر آسمان پر انکی یادگار ہے جو اب نہین بن سکتی۔ وہ ایک چھوٹا سا سیارہ بارھوین قدر کا ہے جس کو ہائنڈ صاحب نے ۱۸۵۰ء مین دریافت کیا تھا جسکا نام وکٹوریا ہے ٭

تمت

کتبہ ابو یوسف محمد الدین غفرلہ

(وزیرآبادی)